تخریج

الموطأ (روایۃ یحییٰ ۲/۸۴۴ ح ۱۶۳۹، ک ۴۲ ب ۳ ح ۸) التمہید ۲۴/۲۰۵، الاستذکار: ۱۵۶۷

☆ وأخرجہ النسائی فی الکبریٰ (تحفۃ الاشراف: ۱۲۱۱۹) من حدیث مالک بہ وللحدیث شواہد منہا حدیث البخاری (۵۶۰۱) ومسلم (۱۹۸۶) وبہ صح الحدیث.

تفقہ

① چونکہ ہر نشہ دینے والی چیز حرام ہے اور بعض اوقات کھجور اور انگور کی بنی ہوئی نبیذ میں نشہ پیدا ہو جاتا ہے لہٰذا سدِ ذرائع اور شبہ سے بچنے کے لئے ایسی نبیذ (شربت) بنانے اور پینے سے منع کر دیا گیا ہے۔

② اسلام پوری انسانیت کی خیر خواہی کا دین ہے۔

③ روایتِ مذکورہ میں ثقہ سے کیا مراد ہے؟ واضح نہیں ہے لیکن السنن الکبریٰ للنسائی (بحوالہ تحفۃ الاشراف ۹/۲۶۱ ح ۱۲۱۱۹) اور تمہید (۲۴/۲۰۶) میں اسی حدیث کو عمرو بن الحارث (ثقہ) نے بکیر بن عبداللہ بن الاشج سے بیان کر رکھا ہے اور اس کے صحیح شواہد بھی ہیں لہٰذا یہ حدیث صحیح ہے۔ والحمدللہ

④ نیز دیکھئے حدیث: ۱۳۶، ۲۴۸

[۵۲۷] وَعَنِ الثِّقَةِ عِنْدَهُ عَنْ بُكَيْرِ بْنِ الْأَشَجِّ عَنْ بُسْرِ بْنِ سَعِيْدٍ عَنْ أَبِيْ سَعِيْدٍ الخُدْرِيِّ عَنْ أَبِيْ مُوْسَى الْأَشْعَرِيِّ أَنَّهُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: ((اَلْـإِسْتِـئْـذَانُ ثَلَاثٌ فَـإِنْ أُذِنُـوا لَكَ فَادْخُلْ وَإِلَّا فَارْجِعْ.))

(سیدنا) ابوموسیٰ الاشعری (رضی اللہ عنہ) سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: اجازت لینا تین دفعہ ہے، اگر وہ (گھر والے) اجازت دیں تو اندر داخل ہو جاؤ ورنہ لوٹ جاؤ۔

تحقیق صحیح

تخریج

الموطأ (روایۃ یحییٰ ۲/۹۶۳ ح ۱۸۶۳، ک ۵۴ ب ۱ ح ۲) التمہید ۲۴/۲۰۲، الاستذکار: ۱۷۹۹

☆ وأخرجہ ابوالقاسم الجوہری فی مسند الموطأ (۸۴۶) من حدیث مالک بہ. ولہ شواہد عند البخاری (۶۲۴۵) ومسلم (۲۱۵۳) وغیرہما وھو بہا صحیح.

تفقہ

① اگر کوئی شخص کسی رشتہ دار یا دوست وغیرہ کے گھر میں داخل ہونا چاہتا ہو تو پہلے تین دفعہ اجازت مانگے، اجازت ملنے کے بعد ہی وہ گھر میں داخل ہو سکتا ہے لیکن یاد رہے کہ اپنے ذاتی گھر میں داخل ہونے کے لئے کسی اجازت کی ضرورت نہیں ہے اِلا یہ کہ کوئی

عذرِ شرعی ہو۔

④ روایتِ مذکورہ میں ثقہ سے مراد مخرمہ بن بکیر بن عبداللہ بن الاشج ہیں جو عام طور پر اپنے والد کی کتاب سے روایت کرتے تھے اور کتاب سے روایت قولِ راجح میں صحیح ہوتی ہے الا یہ کہ تخصیص کی کوئی دلیل ثابت ہو جائے۔

③ دینِ اسلام میں ہر انسان کی عزت اور شخصی زندگی کا تحفظ بدرجۂ اتم موجود ہے۔

④ ارشادِ باری تعالیٰ ہے: اے ایمان والو! اپنے گھروں کے علاوہ دوسرے گھروں میں اجازت اور انھیں سلام کہنے کے بغیر داخل نہ ہو جاؤ، یہ تمھارے لئے بہتر ہے اگر تم نصیحت پکڑتے ہو۔ (سورۃ النور: ۲۷)

درج بالا حدیث اس آیتِ کریمہ کی تشریح ہے۔

ترجمہ ختم ہوا۔ والحمد لله الذي بنعمته تتم الصالحات و صلّى الله علىٰ نبينا محمد و آله و صحبه أجمعين .

باجوڑئی (بیت امیر محمد و حافظ شیر محمد) بیاڑ۔ تحصیل کلکوٹ ضلع دیر بالا۔ صوبہ سرحد

[۱۷/ جولائی ۲۰۰۷ء بوقت ایک بج کر دس منٹ دن۔ والحمدللہ]

انتهت حواشي التفقه و الحمد لله

(۲۷/ مارچ ۲۰۰۸ء حضرو۔ ضلع اٹک، پاکستان)

حافظ زبیر علی زئی

# فهرس الآيات

# أطراف الأحاديث و الآثار

# فهرس الرواة

# فهرس الأبواب

انتهى الكتاب والحمد للّٰه رب العالمين

